# MASALA
TV FOOD MAG

HUM مصالحہ

Volume 7 - Issue 74 September 2015


## Content



# EDITORIAL



محترم قارئین

السلام وعلیکم!

جس وقت یہ سطور آپ کی نظروں سے گزر رہی ہوں گی' آپ عیدالاضحیٰ کی تیاریوں میں مصروف ہوں گے۔ قربانی کے جانوروں سے گلی محلے سجے ہوئے ہوں گے اور بچے اور بڑے ان کے ناز نخرے اُٹھاتے نظر آ رہے ہوں گے۔ عیدالاضحیٰ ایک ایسا اسلامی تہوار ہے جسے ''عظیم قربانی'' کی یادگار کے طور پر منایا جاتا ہے۔ عیدالاضحیٰ اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر پیغمبر کی سنت ہے جو تا قیامت تک زندہ رہے گی۔ یہ عید اس واقعہ کی یاد میں منائی جاتی ہے' جو دنیا میں سب سے زیادہ مثالی واقعہ ہے۔

عیدالاضحیٰ یا بقر عید خواتین کے لئے انتہائی مصروفیت کا تہوار ہوتا ہے۔ عید کے دن جانور کے ذبیحہ سے لے کر گوشت بانٹنے اور اس کے بعد دعوتوں کا نہ تھمنے والا سلسلہ انہیں مسلسل مصروف رکھتا ہے۔ اگر ایسے میں خواتین تھوڑی سے ذہانت سے کام لیں اور کچھ کام عید سے پہلے ہی نمٹا کر رکھ لیں تو عید کے موقع پر انہیں نسبتاً کم مشکلات پیش آئیں گی۔ اس ضمن میں ہم نے اپنے زیر نظر شمارے میں کچھ مضامین شامل کئے ہیں جو یقیناً آپ کے لئے رہنما اور کار آمد ثابت ہوں گے۔ اتنا ہی نہیں بلکہ عید کے موقع پر کھانے پینے میں کن احتیاطوں سے کام لینا چاہئے اور عیدالاضحیٰ کا بنیادی فلسفہ کیا ہے اور یہ فلسفہ ہماری زندگیوں پر کیسے اثر انداز ہوتا ہے' کے حوالے سے ہم نے اندرونی صفحات پر اپنے قارئین کی رہنمائی کی ہے۔

عید ہے قربانی کی' جس کے بعد ارد گرد کے ماحول کی صفائی انتہائی اہمیت کی حامل ہے۔ بطور خاص ہمارے ملک میں لوگ گلی محلوں میں جانوروں کا ذبیحہ کرتے ہیں جس کے بعد ان جگہوں کی صفائی کی زحمت گوارہ نہیں کرتے۔ عمومی سوچ یہ ہے کہ سرکاری گاڑی آئے گی' آلائشیں اور خون کی صفائی اُن ہی کی ذمہ داری ہے۔ حکومتی مشنری کی ذمہ داری اپنی جگہ لیکن ہماری ذمہ داری یہ ہے کہ آلائشوں کو فوری طور پر کسی ایک جگہ جمع کرنے کا بندوبست کریں۔ جانور کے خون کو بہانے اور صفائی کا بندوبست کریں کیوں کہ صفائی نصف ایمان ہے۔ عیدالاضحیٰ کے موقع پر ہمارا ایمان صرف قربانی تک محدود نہیں رہنا چاہئے بلکہ صفائی ستھرائی کے حوالے سے بھی ایمان کو مکمل کرنا چاہئے۔

اگر ہم سماجی اور معاشرتی ذمہ داریوں میں اپنا بھی تھوڑا سا حصہ ڈال دیں تو بہت سے مسائل سے آسانی سے نجات حاصل کی جاسکتی ہے۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد' ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان
سینئر ویژولائزر۔ سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' عکاسی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv - فون: 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11' حسن علی اسٹریٹ' مقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 7400 پاکستان یو اے این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لئے: shahnaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/

# عیدالاضحیٰ، عالم اسلام کے لئے خوشی کا تہوار

حضرت ابراہیمؑ کی قربانی، اپنی نوعیت اور تاریخ کے لحاظ سے انتہائی منفرد قربانی تھی کیونکہ یہ صرف اللہ تعالیٰ کے لئے تھی

اسلام کی دو اہم عیدوں میں ایک عیدالاضحیٰ ہے جو ذی الحجہ کی دسویں تاریخ کو عالم اسلام میں پورے جوش وخروش سے منائی جاتی ہے۔ عید کا آغاز 624ء میں ہوا۔ عیدالاضحیٰ اس بے مثال قربانی کی یادگار ہے جو حضرت ابراہیمؑ نے اللہ تعالیٰ کے حضور میں پیش کی۔ حضرت ابراہیمؑ کے دل میں بی بی حاجرہؓ سے شادی کے بعد اولاد کی خواہش پیدا ہوئی۔ اس کا اظہار آپؑ نے اللہ تعالیٰ سے ان الفاظ میں کیا ''اے پروردگار! مجھے ایک بیٹا عطا کر جو صالحوں میں سے ہو۔'' حضرت ابراہیمؑ کی دعا قبول ہوئی اور حضرت اسماعیلؑ پیدا ہوئے۔ جب حضرت اسماعیلؑ کچھ بڑے ہوئے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے آزمائش کا سلسلہ شروع ہوا۔ حکم ملا کہ اپنی بیوی اور شیر خوار بچے کو مکہ کی بے آب وگیاہ وادی میں چھوڑ آ۔ آپ نے اس حکم کی تعمیل کی اور جب اُن کو چھوڑ کر لوٹنے لگے تو پیچھے پلٹ کر نہیں دیکھا کہ مبادا فطری جذبے سے دل بھر آئے اور ارادہ متزلزل ہو جائے۔ سیدہ حاجرہؓ آپ کے پیچھے پیچھے چلیں اور پوچھا ''آپ ہمیں کس کے آسرے پر چھوڑے جاتے ہیں؟'' جواب ملا ''اللہ پر'' انہوں نے فرمایا ''میں اللہ پر راضی ہوں۔'' جب آپ اس آزمائش پر کھرے اُترے تو اللہ تعالیٰ نے انعام کے طور پر اس بے آب وگیاہ آبادی میں زمزم کا چشمہ جاری کیا اور قبیلہ جرہم کو وہاں آباد کر دیا۔

ہم سب کے لئے اس میں سبق ہے کہ اللہ کے دین کو رائج اور قائم کرنے کے لئے بڑا خطرہ مول لینے میں کبھی نہیں جھجکنا چاہئے، چاہے اس کے لئے بیوی بچوں سے جدائی یا بھوک پیاس برداشت کرنی پڑے اور جان ومال تک کی قربانی دینی ہو تو پس وپیش سے کام نہ لیں جیسا کہ حضرت ابراہیمؑ نے کیا تھا۔





دوسری آزمائش حضرت ابراہیمؑ کی اُس وقت ہوئی جب آپؑ خواب میں اپنے اکلوتے بیٹے کو اپنے ہی ہاتھوں سے ذبح ہوتا ہوا دیکھتے ہیں۔ آپ اسے وحی الٰہی سمجھ کر فوراً اس کی تکمیل کے لئے تیار ہو گئے۔ اپنے بیٹے اسماعیلؑ سے مشورہ کیا تو انہوں نے بھی اللہ تعالیٰ کے حکم کے آگے سر تسلیم خم کر دیا۔

قرآن کریم نے اس کا منظر اس طرح سے کھینچا ' وہ لڑکا جب اس کے ساتھ دوڑ دھوپ کی عمر کو پہنچ گیا تو (ایک روز) ابراہیمؑ نے اس سے کہا بیٹا خواب میں دیکھتا ہوں کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں۔ اب بتا تیرا کیا خیال ہے؟' اس نے کہا "ابا جان! جو کچھ آپ کو حکم دیا جا رہا ہے اسے کر ڈالئے۔ آپ انشاء اللہ مجھے صابروں میں سے پائیں گے۔"

جب حضرت ابراہیمؑ اس عظیم قربانی کے لئے تیار ہو گئے تو آپ نے اسماعیلؑ کو پیشانی کے بل لٹا دیا کہ کہیں چہرا دیکھ کر پدرانہ محبت ہاتھوں میں لرزش نہ پیدا کر دے۔ قریب تھا کہ چھری اپنا کام کر جاتی کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا "ابراہیم تم اس آزمائش میں بھی سرخرو ہو نکلے اور ایک مینڈھا آپ کی جگہ بطور فدیہ قربانی کے لئے جنت سے بھیج دیا۔"

یہ انسانی قربانی' اپنی نوعیت اور تاریخ کے لحاظ سے انتہائی منفرد قربانی تھی کیونکہ یہ صرف اللہ تعالیٰ کے لئے تھی جس میں قربان کرنے والے اور قربان ہونے والے دونوں کی رضامندی شامل تھی۔ یہی وہ سنت ابراہیمیؑ ہے جس کی یاد میں ہر سال مسلمان عیدالاضحیٰ کے موقع پر قربانی کرتے آئے ہیں۔ سنت ابراہیمیؑ سے ہمیں یہ سبق ملتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں اپنی محبوب ترین چیز پیش کی جائے۔ اس قربانی کا مقصد صرف اور صرف اللہ کی خوشنودی و رضا کا حصول ہو' اس میں کسی بھی قسم کی ریاکاری نہ ہو۔

کوئی اگر اس وجہ سے عمدہ مہنگے جانور خریدتا ہے کہ لوگ اس کی تعریف کریں اور اسے سراہا جائے تو اللہ تعالیٰ کے پاس اس کا کوئی اجر نہ ہوگا۔ بڑے سے بڑے عدد کو اگر صفر سے تقسیم کر دیا جائے تو حاصل ضرب صفر ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ اس میں جان و مال' وقت اور صلاحیتوں کی بھی قربانی شامل ہیں۔

قربانی خوش حال لوگوں پر واجب ہے۔ قربانی کے گوشت کا ایک حصہ غرباء' دوسرا حصہ اپنے اقرباء اور تیسرا حصہ خود اپنے لئے مخصوص ہوتا ہے۔ دور حاضر میں لوگ مہنگے اور بڑے جانور ذبح کر کے سارا گوشت فرج میں جمع کر لیتے ہیں جو صریحاً غلط اور قربانی کی روح کے منافی ہے۔ اس سے اجتناب کرنا چاہئے۔ اس موقع پر صاحب حیثیت افراد کو غریبوں کا خاص خیال رکھنا چاہئے تاکہ وہ اور اُن کے بچے بھی عید کی خوشی منا سکیں۔ انہیں اس دن اپنے گھروں میں بلانا چاہئے اور خود بھی اُن کے یہاں جانا چاہئے۔

عید کے موقع پر غسل کرنا' حسب استطاعت نئے کپڑے پہننا' خوشبو لگانا' نماز کے لئے خالی پیٹ جانا' عیدگاہ کے لئے ایک راستے سے جانا اور دوسرے راستے سے واپس آنا' راستے میں تکبیریں' خطبہ سننا' خواتین کا عیدگاہ میں جانا عید کی سنتوں میں شامل ہے۔ ان سنتوں کو ادا کریں' قربانی کریں اور اپنے اردگرد رہنے بسنے والوں کا خیال رکھیں کہ قربانی کی اصل روح یہی ہے۔ ■

# عید کے موقع پر افراتفری کیسی، سہولت سے کام کریں

اگر کچھ حکمت عملی اختیار کرلی جائے تو عید کے مسائل سے نبرد آزما ہو کر اس خوشی کے موقع سے لُطف اندوز ہوا جاسکتا ہے

عیدالاضحیٰ ایک مذہبی تہوار ہے جس میں سنت ابراہیمی پر عمل کرتے ہوئے جانوروں کو ذبح کیا جاتا ہے۔ یہ وہ عید ہے جس پر عزیز واقارب کی دعوتوں کا سلسلہ بندھتا ہے اور گوشت سے نت نئے چٹ پٹے پکوان تیار کئے جاتے ہیں یعنی خوشی کے اس موقع پر خواتین کے کاموں میں کئی گنا اضافہ ہوجاتا ہے۔ اس عید کا سب سے بڑا اور اہم مسئلہ گوشت کی تقسیم اور اسے محفوظ کرنا ہوتا ہے۔ اس کے بعد گھر والوں اور مہمانوں کی مزے دار اور نت نئے پکوانوں سے تواضع کرنا بھی خواتین کے لئے آزمائش کا باعث ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر جلدی یا بے دھیانی کے باعث گوشت صحیح طور پر نہ گلے' تو اچھی خاصی کوفت اور مہمانوں کے سامنے خفت کا سامنا کرنا پڑتا ہے' تاہم اگر کچھ حکمت عملی اختیار کرلی جائے تو عید کے مسائل سے نبرد آزما ہو کر اس خوشی کے موقع سے لُطف اندوز ہوا جاسکتا ہے۔

قربانی کے موقع پر مرد حضرات گوشت بنوا کر خواتین کے حوالے کردیتے ہیں' پھر یہ خواتین کا ذمہ ہوتا ہے کہ وہ بانٹنے اور گھر میں استعمال ہونے والے گوشت کے علیحدہ علیحدہ حصے تیار کریں۔ اپنے گھر میں ہونے والی قربانی کے علاوہ پاس پڑوس اور رشتے داروں کے ہاں سے آنے والے گوشت کو بھی سنبھالنا پڑتا ہے۔ ایسے میں خواتین کو چاہئے کہ ایک تو وہ بقر عید سے پہلے فرج اور ڈیپ فریزر کی اچھی طرح صفائی کرلیں۔ اس بات کو یقینی بنائیں کہ اس میں گوشت فریز کرنے کی گنجائش موجود ہو۔ اس کے علاوہ مختلف اقسام و سائز کی تھیلیاں اور ہوابند ڈبے بھی پہلے سے خرید لئے جائیں۔ چاہیں تو گوشت بانٹنے کے لئے المونیم فوائل سے بنے ہوئے ڈبے بھی استعمال کئے جاسکتے ہیں۔

کوشش کریں کہ گوشت کو زیادہ دیر باہر کھُلا ہوا نہ چھوڑیں اور اگر چھوڑنا پڑے' تو ایک کپڑے کو سرکے میں بھگو کر نچوڑیں اور گوشت پر ڈال دیں تاکہ گوشت خراب نہ ہو۔ بانٹنے والا گوشت جلد از جلد بٹوا دیں۔ گھر میں رکھنے والے گوشت کو بڑے بڑے پیکٹوں کے بجائے چھوٹے چھوٹے پیکٹ میں محفوظ کریں۔ ہر پیکٹ کو ڈش کے لحاظ سے ترتیب دیں۔ جیسے بوٹی کباب کا گوشت' بریانی کا گوشت اور نہاری کے پیکٹس اور اُن پر مارکر سے لکھ بھی دیں۔ بڑا' چھوٹا' دنبہ اور اُونٹ کا گوشت علیحدہ' علیحدہ جگہ محفوظ کریں۔ بصورت دیگر پکاتے وقت آپ کو مختلف اقسام کے باعث ذائقے کے علاوہ گلاوٹ میں بھی مشکل پیش آسکتی ہے۔

گوشت پر نمک چھڑک کر بھی اسے شاپر میں محفوظ کیا جاسکتا ہے۔ اگر آپ کو نمک سے پاک گوشت چاہئے تو گوشت پر تو ہلکا سا سفید سرکہ لگا کر بھی گوشت کو لمبے عرصے تک محفوظ کیا جاسکتا ہے۔ چاہیں تو پسندوں اور قیمے پر دہی' لال مرچ' ادرک لہسن' دھنیا اور نمک لگا کر تھیلی میں محفوظ کرلیں۔ اب پکاتے وقت صرف پیاز کا مصالحہ تیار کریں اور گوشت یا قیمے کو اس میں ڈال کر پکالیں۔ ادرک اور لہسن بھی گوشت کو محفوظ رکھنے میں معاون ثابت ہوتے ہیں۔ باربی کیو کے علاوہ کسی بھی قسم کی ڈش کے لئے گوشت' ادرک لہسن اور نمک لگا کر اُبالیں اور ٹھنڈا کرنے کے بعد محفوظ کرلیں۔ اس طرح اسے پکاتے وقت بھی سہولت رہے گی اور زیادہ وقت نہیں لگے گا۔

عموماً گھروں میں قربانی کے فوراً بعد کلیجی کی فرمائش کی جاتی ہے اور جب پیش کی جائے تو لوگ اس کے سخت ہونے کی شکایت کرتے نظر آتے ہیں۔ اس لئے ایک تو اس بات کا خاص خیال رکھیں کہ کلیجی کو ڈھیر سارا پانی ڈال کر نہ پکائیں کیوں کہ عموماً اس وجہ سے کلیجی سخت ہوجاتی ہے۔ دوسرے یہ کہ کلیجی میں نمک ہمیشہ آخر میں شامل کریں۔ بھُنی ہوئی کلیجی بنانی ہو تو کلیجی پر دہی' لہسن ادرک' لال مرچ اور دھنیا لگا کر 15 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ تیل گرم کرکے زیرہ بھُونیں اور کلیجی ڈال کر 15 منٹ تک پکائیں۔ اسے بھُونیں' پھر ہرا دھنیا' ہری مرچیں اور نمک ملا کر پیش کریں۔

دیگر اقسام کے گوشت کو گلانے کے لئے کچے پپیتے سے بہترین کوئی چیز نہیں۔ کچے پپیتے کا بیج نکال کر اسے چھلکوں سمیت بلینڈر میں تھوڑے سے پانی کے ساتھ پیس لیں اور برف جمانے والی ٹرے میں جمالیں۔ اسے حسب ضرورت استعمال کریں۔ بصورت دیگر بازار میں دستیاب کچری پاؤڈر بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔ خربوزے کے چھلکے سکھا کر پیس کے اس کا سفوف بنا کر بھی محفوظ کیا جاسکتا ہے' یہ بھی گوشت گلانے میں معاون ہوتا ہے۔

اگر بقر عید کے موقع پر چھوٹی چھوٹی باتوں کا خیال رکھا جائے تو عید کے موقع پر بغیر کسی افراتفری کے بہتر طریقے سے تمام امور انجام دیئے جاسکتے ہیں۔ ■

# بڑی عید پر خوب کھائیں مگر احتیاط سے

**عید پر قربانی کا گوشت کھانے کے ساتھ ساتھ تازہ سبزیوں کے سلاد لیموں اور دہی کا استعمال مفید ہے**

بہت سے لوگ سارا سال عید الاضحیٰ کا بہت بے صبری سے انتظار کرتے ہیں اور کیوں نہ کریں یہ موقع کھانے پینے سے ہی تو وابستہ ہے! اس موقع پر کئی کئی دنوں تک ہونے والی دعوتوں میں مزے مزے کے گوشت کے پکوان بنتے ہیں اور تقریباً ہر گھر میں باربی کیو کا اہتمام بھی ہوتا ہے۔ طبی ماہرین کہتے ہیں کہ عید الاضحیٰ کے موقع پر چونکہ معمول سے زیادہ گوشت کھایا جاتا ہے لہٰذا احتیاطی تدابیر اختیار کرنا ضروری ہیں' کہیں ایسا نہ ہو کہ زیادہ گوشت کھا کر بیمار پڑ جائیں اور اسپتالوں کے چکر لگانا پڑیں۔ طبی ماہرین کا کہنا ہے کہ عید قربان پر امراض قلب اور ذیابیطس کے مریض کلیجی' گردے اور مغز کا استعمال ہرگز نہ کریں کیونکہ ان میں کولیسٹرول کی مقدار عام گوشت کے مقابلے میں بہت زیادہ ہوتی ہے جو اُن مریضوں کے لئے نقصان دہ ہو سکتی ہے۔

قربانی کا گوشت تین ہفتوں سے زائد فرج میں نہ رکھیں ورنہ اس میں مختلف اقسام کے جراثیم کی نشوونما شروع ہو جاتی ہے۔ گوشت کو فرج سے نکال کر فوراً نہ پکایا جائے۔ گوشت میں لحمیات موجود ہوتے ہیں جو انسانی صحت کے لئے بھی ضروری ہوتے ہیں لیکن گوشت کے زیادہ استعمال سے خون میں کولیسٹرول کی سطح میں اضافہ ہو جاتا ہے جب کہ بداحتیاطی سے گوشت کھانے سے پیٹ کی بیماریوں کا خدشہ بھی ہوتا ہے۔

عید پر قربانی کے گوشت کے ساتھ تازہ سبزیوں کے سلاد' لیموں اور دہی کا استعمال مفید ہے۔ ایک فرد کو ایک وقت میں 125 سے زیادہ' سرخ گوشت استعمال نہیں کرنا چاہئے کیونکہ اس میں کولیسٹرول کی مقدار بہت زیادہ ہوتی ہے۔ چٹ پٹے کھانوں سے تیزابیت میں بھی اضافہ ہوتا ہے۔ دل کے مریض کو بہت کم گوشت کھانا چاہئے ایسے مریضوں کو دالیں اور سبزیاں زیادہ استعمال کرنی چاہئے۔ عید قربان پر بنائے جانے والے باربی کیو کھانوں میں آدھا کچا آدھا پکا گوشت ہوتا ہے جو صحت کے لئے نقصان دہ ہوتا ہے لہٰذا باربی کیو کھانے بہت اچھی طرح پکا کر استعمال کرنا چاہئے۔ بلند فشار خون والے افراد اونٹ کا گوشت استعمال کرنے سے اجتناب کریں۔

گوشت کو نقصان دہ یا غیر نقصان دہ سمجھنے کے علاوہ یہ سمجھنا زیادہ اہم ہے کہ غیر متوازن غذا مرض اور متوازن غذا صحت کی علامت ہے۔ عید الاضحیٰ کے موقع پر گوشت کھانے میں بے اعتدالی اور غیر محتاط رویہ اختیار کرنے کے باعث بیماریوں میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ گوشت کے بکثرت استعمال سے بدہضمی' ڈائریا' پیٹ درد اور بخار جیسی شکایات تو فوری ظاہر ہو جاتی ہیں لیکن بلند فشار خون' ہڈیوں کا بھربھرا پن' امراض قلب اور سرطان جیسے امراض کافی عرصہ بعد وقوع پذیر ہوتے ہیں۔ زیادہ گوشت کا استعمال دیگر امراض کے ساتھ ساتھ کیلشیم کی کمی کا باعث بنتا ہے۔ کیلشیم کی کمی سے ہڈیاں ہلکی اور بھربھری ہو کر ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو جاتی ہیں۔ گوشت زیادہ کھانے سے وزن بڑھتا ہے اور پیٹ بڑھنے سے پیٹ کے نیچے لبلبے پر دباؤ پڑتا ہے جس کے نتیجے میں انسولین بننے کی رفتار کم ہو کر خدانخواستہ ذیابیطس ہو سکتی ہے۔

گوشت کا اعتدال کے ساتھ استعمال لحمیات کی کمی پوری کرتا ہے اور خون میں سرخ خلئے بناتا ہے۔ گوشت کے پکوانوں میں مصالحوں کا استعمال کم سے کم کیا جانا چاہئے۔ یاد رکھیں کہ گوشت ہضم کرنے کے لئے تیزابی مشروبات کا استعمال سخت نقصان دہ ثابت ہوتا ہے۔ ■








## Malai Seekh Kebabs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Onians | 2 |
| Green chillies | 10 |
| Mint leaves | 15 |
| Fresh cariander | 2 tbsp |
| Malai | 3 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Hat spices powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | far frying |
| Onian (rings) | far garnishing |

### Method:

- Combine oll ingredients in a chopper.
- Shape inta lang kebabs.
- Heat little oil in a frying pon; fry kebobs golden; remave.
- Smoke with hot coal if desired.
- Garnish with anian; serve.

## ملائی سیخ کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| پیاز | 2 عدد |
| ہری مرچیں | 10 عدد |
| پودینے کے پتے | 15 عدد |
| ہرا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| ملائی | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| پیاز (لچھے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں تمام اجزاء یکجان کرلیں۔ اس آمیزے کے لمبوترے کباب بنائیں۔
فرائنگ پین میں تھوڑا سا تیل گرم کریں اور کباب سنہری تل کر نکال لیں۔
چاہیں تو کوئلے کا دم دے دیں۔ مزیدار سیخ کباب پیاز سے سجا کر پیش کریں۔






## Shami Kebab

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces | ½ kg |
| Grom lentils (sooked) | 1 cup |
| Dried, round red chillies | 8 |
| Black peppercorns | 6 |
| Cordomoms | 2 |
| Cinnomon | 1 piece |
| Garlic (peeled) | 4 cloves |
| Ginger | 1 small piece |
| Coriander seeds | 1 tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Yogurt | 1 tsp |
| Fresh coriander (chopped) | 1 bunch |
| Mint (chopped) | 1 bunch |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Onion (chopped) | 1 |
| Ginger (chopped) | 1 piece |
| Egg whites | 2 |
| Carnflour | 2 tbsp |
| Salt | ta taste |
| Oil | far frying |
| Fresh cariander, Lemon, Onian (rings) | for garnishing |

### Method:

- Cook all ingredients except egg whites, chapped and cut greens, carnflaur and yagurt in a pot till beef is tender.
- When dry, grind finely in a chapper.
- Add remaining ingredients; shape inta kebabs.
- Heat ail in a frying pan; fry kebabs galden; dish aut.
- Garnish with cariander, leman and anian; serve.

## شامی کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں | ½ کلو |
| چنے کی دال (بھیگی ہوئی) | ایک پیالی |
| سوکھی گول لال مرچیں | 8 عدد |
| ثابت کالی مرچیں | 6 عدد |
| بڑی الائچیاں | 2 عدد |
| دار چینی | ایک ٹکڑا |
| لہسن (چھلے ہوئے) | 4 جوے |
| ادرک | ایک چھوٹا ٹکڑا |
| ثابت دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی | ایک چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک ٹکڑا |
| انڈے کی سفیدیاں | 2 عدد |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ہرا دھنیا' لیموں' پیاز (چھلے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں علاوہ سفیدیاں' ہرا مصالحہ' کارن فلور اور دہی باقی تمام اجزاء ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ پانی خشک ہوجائے تو چوپر میں باریک پیس لیں۔ اس میں باقی اجزاء ملا کر ٹکیاں بنالیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کباب سنہری تل کر ڈش میں نکال لیں۔ اسے ہرے دھنیے' لیموں اور پیاز سے سجا کر پیش کریں۔








## Karahi Qeema

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Onians (finely cut) | 2 |
| Tomotoes (finely cut) | 4 |
| Green chillies | 6 |
| Garlic | 8 cloves |
| Dried, raund red chillies | 8 |
| Curry leoves | o few |
| Fenugreek seeds | a few |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Onion seeds | 1 tsp |
| Ginger/gorlic poste | 1 tbsp |
| Butter | ½ cup |
| Solt | to toste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry onions golden.
- Add mince, ginger/gorlic, tomotoes ond solt; cook till dry.
- Add remoining ingredients except butter; fry.
- Add butter; keep on dum.

## کڑاہی قیمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 4 عدد |
| ہری مرچیں | 6 عدد |
| لہسن | 8 جوے |
| سوکھی گول لال مرچیں | 8 عدد |
| کڑھی پتے | چند عدد |
| میتھی دانے | چند عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| کلونجی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| مکھن | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کر لیں۔ اس میں قیمہ، ادرک لہسن، ٹماٹر اور نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں علاوہ مکھن باقی اجزاء ڈال کر بھونیں، پھر مکھن ڈال کر دم پر رکھ دیں۔






## Tikka Curry

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (cut into pieces) | 1 kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| White vinegar | ½ cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Tikka masala (packaged) | 2 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Onions (finely cut) | 4 |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Fresh coriander, Green chillies (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Marinate undercut with ginger/garlic, vinegar and salt; set aside for 1 hour.
- Heat ½ oil in o pot; fry onions; remove on obsorbent paper.
- Cook undercut in a frying pan till dry.
- Add yogurt, red chillies, pepper, tikka masala and lemon juice; cook till tender. Remove from flame.
- Heat remaining oil in o separate frying pan; pour over undercut; cover with lid immediately.
- Remove in a bowl; garnish with coriander, fried onions and green chillies; serve.

## تکے کا سالن

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (بوٹیاں) | ایک کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| سفید سرکہ | ½ پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| تکہ مصالحہ (پیکٹ والا) | 2 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| ہرا دھنیا، ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

انڈر کٹ میں لہسن ادرک، سرکہ اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں ½ تیل گرم کر کے پیاز تلیں۔ اسے جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ بوٹیوں کو فرائنگ پین میں پانی خشک ہونے تک پکائیں، اس میں دہی، لال مرچ، کالی مرچ، تکہ مصالحہ اور لیموں کا رس ملا کر انڈر کٹ گلنے تک پکائیں۔ علیحدہ فرائنگ پین میں باقی تیل گرم کر کے انڈر کٹ میں ڈالیں اور ڈھکن ڈھانک دیں۔ اسے پیالے میں نکالیں اور ہری مرچوں، تلی ہوئی پیاز اور ہرے دھنیے سے سجا کر پیش کریں۔








## White Karahi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Almonds (boiled ond ground) | 12 |
| Milk (fresh) | ½ cup |
| Fresh creom | ½ cup |
| White pepper powder | 1 tsp |
| Ginger paste | 1 tbsp |
| Pappy seeds (soaked ond ground) | 2 tbsp |
| Solt | to toste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Coak mutton, ginger ond solt in o wok till dry.
- Add poppy seeds, oil, olmonds, yogurt, green chillies and white pepper; fry lightly.
- When oil seporates, add milk ond creom; fry; keep on dum.

## سفید کڑاہی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی) | 4 عدد |
| بادام (اُبلے اور پسے ہوئے) | 12 عدد |
| تازہ دودھ | ½ پیالی |
| تازہ کریم | ½ پیالی |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| خشخاش (بھیگا کر پیس لیں) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

کڑاہی میں گوشت' ادرک اور نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں خشخاش' تیل' بادام' دہی' ہری مرچیں اور سفید مرچ ملا کر ہلکا سا بھونیں' تیل اُوپر آنے لگے تو دودھ اور کریم ملا کر بھونیں اور دم پر رکھ دیں۔








## Rabri Kheer

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Rice (ground) | 1 cup |
| Milk (fresh) | 1 litre |
| Sugor | 1 cup |
| Cordomom powder | ½ tsp |
| Screwpine | 3 drops |
| Robri | 250 grams |
| Dry fruits | 1 cup |
| Compote, Almonds, Pistochios (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Heot milk in o pot; odd sugor; cook till sugor dissolves.
- Add rice; cook on low flome till tender.
- Add cordomom ond dry fruits; cook till thick; dish out.
- Add robri ond screwpine; gornish with compote, olmonds and pistochios.

## ربڑی کھیر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| چاول (پسے ہوئے) | ایک پیالی |
| تازہ دودھ | ایک لیٹر |
| چینی | ایک پیالی |
| پسی ہوئی الائچی | ½ چائے کا چمچہ |
| کیوڑہ | 3 قطرے |
| ربڑی | 250 گرام |
| خشک میوے | ایک پیالی |
| مربہ، بادام، پستے (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں دودھ گرم کریں، اس میں چینی ڈالیں اور چینی حل ہونے تک پکائیں، اس میں چاول ڈالیں اور ہلکی آنچ پر چاول گلنے تک پکائیں۔ اس میں الائچی اور میوے ملا کر گاڑھا ہونے تک پکا کر ڈش میں نکال لیں۔ اس میں ربڑی اور کیوڑہ ملا کر مربے، بادام اور پستے سے سجائیں۔





dawat دعوت



## Garlic Roasted Beef

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (whale) | 2 kg |
| Leman juice | ¼ cup |
| White vinegar | 1 cup |
| Garlic | 15 claves |
| Black pepper (crushed) | 2 tsp |
| Butter | 3 tbsp |
| Lahari salt | ta taste |
| Lettuce leaves | far decaration |

### Method:

- Pierce holes in undercut with a knife; stuff a clave af garlic in each hole.
- Mix all ingredients except butter in o bawl; morinote undercut with it; refrigerate at least avernight.
- Steam undercut in a steamer far 30 minutes; place an an aven tray and apply butter an it.
- Bake in a pre-heoted aven at 200° C for 15 minutes; dish aut.
- Decarate dish with lettuce; cut undercut into thin slices; serve.

## گارلک روسٹڈ بیف

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| ثابت انڈر کٹ | 2 کلو |
| لیموں کا رس | ¼ پیالی |
| سفید سرکہ | ایک پیالی |
| لہسن | 15 جوے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| مکھن | 3 کھانے کے چمچے |
| لاہوری نمک | حسب ذائقہ |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

انڈر کٹ پر چھری کی مدد سے سوراخ کریں' ہر سوراخ میں لہسن کا ایک' ایک جوا ڈال دیں۔علاوہ مکھن باقی اجزا ایک پیالے میں ملائیں اور انڈر کٹ پر لگا کر کم از کم ایک رات کے لئے فرج میں رکھ دیں۔اسے پہلے اسٹیمر میں 30 منٹ تک اسٹیم کریں پھر اوون کی ٹرے پر رکھیں اور مکھن لگا دیں۔اسے پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 15 منٹ تک پکا کر ڈش میں نکالیں ڈش کو سلاد پتوں سے سجا دیں اور انڈر کٹ کے پتلے پتلے ٹکڑے کاٹ کر پیش کریں۔





dawat دعوت



## Khyber Dum Gosht

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces (big) | 700 grams |
| Potatoes (thick wedges) | ½ cup |
| Animal fat | 250 grams |
| Onions (chopped) | 2 |
| Garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Turmeric powder | 1 tbsp |
| Cinnamon | 5 sticks |
| Butter | ½ cup |
| Whole-wheat dough | 400 grams |
| Water | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Oil | 5 tbsp |
| Fresh coriander (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Fry mutton with oil, onions, garlic, pepper, turmeric, cinnamon and salt in a pot.
- Layer a wide-necked pot with butter, potatoes and fat; add mutton and water on top.
- Seal the lid on the pot with dough.
- Cook on low flame till tender; dish out.
- Sprinkle coriander on top; serve.

## خیبر دم گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی بوٹیاں (بڑی) | 700 گرام |
| آلو (موٹے قتلے) | ½ پیالی |
| چربی | 250 گرام |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک کھانے کا چمچہ |
| دار چینی | 5 ڈنڈیاں |
| مکھن | ½ پیالی |
| آٹا (گوندھا ہوا) | 400 گرام |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 5 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | چھڑکنے کے لیے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل' گوشت' پیاز' لہسن' کالی مرچ' ہلدی' دار چینی اور نمک ڈال کر بھونیں۔ کھلے منہ کی دیگچی میں مکھن' آلو اور چربی بچھائیں' اس کے اُوپر گوشت اور پانی ڈالیں۔ ڈھکن کو آٹے کی مدد سے بند کر دیں۔ اسے ہلکی آنچ پر گوشت گلنے تک پکا کر ڈش میں نکال لیں اور ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔





dawat دعوت



## Mutton with Onions and Olives

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Onions (finely cut) | 4 |
| Yogurt | 250 groms |
| Green chillies (chopped) | 10 |
| Ginger/gorlic (chopped) | 2 tosp |
| Nutmeg ond moce | ½ tsp |
| Cloves | 3 |
| Cordomoms | 4 |
| Cinnomon | 4 sticks |
| Boy leoves | 3 |
| Dried, round red chillies | 10 |
| Block peppercorns | 1 tsp |
| Green olives | ½ cup |
| Woter | 1 cup |
| Salt | to toste |
| Oil | ¼ cup |

### Method:

- Fry cinnamon, cloves, nutmeg ond moce, cordomoms, red chillies, boy leoves ond peppercorns in oil in o pot.
- Add mutton, ginger/gorlic ond yogurt; cook for 5 minutes.
- Add woter; cook till tender.
- Add onion, green chillies, olives ond solt; cook till oil seporotes; serve hot.

## پیاز اور زیتون والا گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| دہی | 250 گرام |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 10 عدد |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| جائفل جاوتری | ½ چائے کا چمچہ |
| لونگیں | 3 عدد |
| بڑی الائچیاں | 4 عدد |
| دارچینی | 4 ڈنڈیاں |
| تیج پتے | 3 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 10 عدد |
| ثابت کالی مرچیں | ایک چائے کا چمچہ |
| ہرے زیتون | ½ پیالی |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ¼ پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل، دارچینی، جائفل جاوتری، لونگیں، بڑی الائچیاں، لال مرچیں، تیج پتے اور کالی مرچیں ڈال کر بھونیں۔ اس میں گوشت، لہسن ادرک اور دہی ڈال کر 5 منٹ تک پکائیں، پھر پانی ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں پیاز، ہری مرچیں، زیتون اور نمک ملا کر تیل علیحدہ ہونے تک پکائیں اور گرما گرم پیش کریں۔



dawat دعوت



## 12 Masala Beef

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef (with bone) | ½ kg |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Tomatoes (chopped) | 4 |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Mustard seeds | ½ tsp |
| Green chillies (whole) | 5 |
| *Twelve masalas (ground) | 3 tbsp |
| Water | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |
| Fresh coriander | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry garlic and mustard seeds.
- Add beef; fry till colour changes; add tomatoes.
- When tomatoes have softened add 12 masalas and salt.
- Add water; cook till beef is tender; add green chillies and tamarind; dish out.
- Garnish with coriander; serve.

* Fry 4 tbsp desiccated coconut, 1 tsp coriander seeds, 1 onion, 4 cloves garlic, 1-inch piece ginger, 6 dried, round red chillies, 1 tsp black peppercorns, 1 tsp turmeric, 4 curry leaves, ½ tsp cumin seeds, ½ tsp fenugreek seeds and ½ tsp carom seeds in a frying pan and grind in a chopper.

## بارہ مصالحہ گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا گوشت (ہڈی والا) | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 4 عدد |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| رائی دانے | ½ چائے کا چمچہ |
| ثابت ہری مرچیں | 5 عدد |
| ☆ پسے ہوئے 12 مصالحے | 3 کھانے کے چمچے |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے رائی دانے اور لہسن بھونیں۔ اس میں گوشت ڈال کر رنگ تبدیل ہونے تک بھون کر ٹماٹر ملائیں۔ ٹماٹر گل جائے تو 12 مصالحے اور نمک ملا دیں۔ پانی ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں' اس میں ہری مرچیں اور املی کا گودا ڈال کر ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار 12 مصالحہ ہرے دھنیے سے سجا کر پیش کریں۔

* 4 کھانے کے چمچے پسا ہوا ناریل' ایک چائے کا چمچہ ثابت دھنیا' ایک پیاز' 4 جوے لہسن' ایک انچ کا ٹکڑا ادرک' 6 سوکھی گول لال مرچیں' ایک چائے کا چمچہ ثابت کالی مرچیں' ایک چائے کا چمچہ ہلدی' 4 کڑھی پتے' ½' ½ چائے کا چمچہ ثابت سفید زیرہ' میتھی دانے اور اجوائن کو فرائنگ پین میں بھون کر پیس لیں۔



dawat دعوت

## Kibbeh Akras

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Onion (chopped) | 1 |
| Gorlic (chopped) | 5 cloves |
| Corn | 1 cup |
| Block pepper (crushed) | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Egg | 1 |
| Breodcrumbs | 5 tbsp |
| All spice powder | 1 tsp |
| Solt | to taste |
| Olive oil | 2 tsp |
| Oil | for frying |
| Tomota, Raddish, Cucumber | for decoration |
| Chilli garlic sauce | os occomponiment |

### Method:

- Heat oil in o pot; fry onion golden.
- Fry ¾ mince in it; add corn, pepper, oll spice, red chillies and salt; cook till dry.
- Combine remoining mince, garlic, egg, breadcrumbs, olive oil ond solt in o chopper.
- Rub with oil on polm; spread little chopped mince on it ond place cooked mince inside; shope into kibbeh; repeot process using remoining mince.
- Heat oil in o frying pon; fry kibbeh galden on low flome.
- Decorote o serving dish with tomota, raddish ond cucumber; place kibbeh on it; serve with chilli gorlic sauce.

## کیبہ اکرس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 5 جوے |
| بھٹے | ایک پیالی |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈہ | ایک عدد |
| ڈبل روٹی کا چورہ | 5 کھانے کے چمچے |
| آل اسپائس پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 2 چائے کے چمچے |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ٹماٹر' مولی' کھیرے | سجانے کے لئے |
| چلی گارلک ساس | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں۔ اس میں ¾ قیمہ بھونیں' پھر بھٹے' کالی مرچ' آل اسپائس پاؤڈر' لال مرچ اور نمک ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ چوپر میں باقی قیمہ' لہسن' انڈہ' ڈبل روٹی کا چورہ' زیتون کا تیل اور نمک یکجان کر لیں۔ ہتھیلی کو چکنا کر کے تھوڑا سا چوپ کیا ہوا آمیزہ رکھیں' اس کے درمیان میں تھوڑا سا پکا ہوا قیمہ بھر کر کیبہ بنائیں' اس عمل کو دہراتے ہوئے باقی آمیزے کے بھی کیبہ تیار کر لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں انہیں ہلکی آنچ پر سنہری تل لیں۔ ڈش کو ٹماٹر' مولی اور کھیرے سے سجا کر کیبہ اس پر رکھیں' اسے چلی گارلک ساس کے ہمراہ پیش کریں۔

dawat دعوت



## Brain Kebabs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince (ground finely) | 300 grams |
| Beef brain | 2 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Coriander seeds (crushed) | ½ tsp |
| Cumin seeds (crushed) | ½ tsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Fresh coriander (chopped) | ½ bunch |
| Green chillies (chopped) | 4 |
| Eggs (beaten) | 2 |
| Breadcrumbs | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves, Tomato, Lemon (slices) | for decorating |

### Method:

- Bring mince to boil; clean brain; cut into small pieces.
- Mix all ingredients except egg and breadcrumbs in a bowl; shape into kebabs.
- Coat kebabs first with eggs, then with breadcrumbs.
- Heat oil in a frying pan; fry kebabs golden from both sides.
- Decorate a dish with lettuce, tomato and lemon; place kebabs on it; serve.

## مغز کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (باریک پسا ہوا) | 300 گرام |
| گائے کا مغز | 2 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹا ہوا ثابت دھنیا | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 4 عدد |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 2 عدد |
| ڈبل روٹی کا چورا | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، ٹماٹر، لیموں (قتلے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

قیمے کو اُبال لیں، مغز صاف کر کے چھوٹے ٹکڑے کر لیں۔ ایک پیالے میں علاوہ انڈے اور ڈبل روٹی کا چورہ باقی اجزاء ملا کر ٹکیاں بنا لیں۔ انہیں پہلے انڈے پھر ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹ لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کباب دونوں جانب سے سنہری تل لیں۔ ڈش کو سلاد پتے، ٹماٹر اور لیموں سے سجائیں، اس پر کباب رکھ کر پیش کریں۔








## Foil chops

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Muttan chaps | ½ kg |
| Block pepper (crushed) | 2 tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Ginger/garlic poste | 1 tsp |
| Green chilli poste | 1 tsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Carrat (cubed ond boiled) | 1 |
| Pototo (cubed ond boiled) | 1 |
| Peos (boiled) | ½ cup |
| Yogurt (whipped) | 4 tbsp |
| Chaat mosala | ½ tsp |
| Tamata ketchup | 2 tbsp |
| Water | 1 cup |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 2 tbsp |

### Method:

- Morinate chops with ½ pepper, hat spices, ginger/gorlic poste, green chillies, vinegor ond salt; set oside for ½ haur.
- Heot oil in pat; odd water and chaps; caak till tender.
- Mix chaat masala, remoining pepper ond salt in yagurt.
- Cut oluminum foil inta squore pieces; put little yagurt, mixed vegetobles and 1 chop an each piece; fold over.
- Steom chops or bake them in a pre-heated aven ot 200°C for 15 minutes

## فوائلی چانپیں

اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی چانپیں | ½ کلو |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (پسی ہوئی) | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| گاجر (چوکور کٹی اور اُبلی ہوئی) | ایک عدد |
| آلو (چوکور کٹا اور اُبلا ہوا) | ایک عدد |
| مٹر (اُبلے ہوئے) | ½ پیالی |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 4 کھانے کے چمچے |
| چاٹ مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹو کیچپ | 2 کھانے کے چمچے |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

ترکیب:

چانپوں پر ½ کالی مرچ، گرم مصالحہ، لہسن ادرک، ہری مرچیں، سرکہ اور نمک ملا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے چانپیں اور پانی ڈالیں اور چانپیں گلنے تک پکائیں۔ دہی میں چاٹ مصالحہ، باقی کالی مرچ اور نمک ملا لیں۔ المونیم فوائل کے چوکور ٹکڑے کاٹ لیں، اُن پر تھوڑا تھوڑا دہی کا آمیزہ، سبزیاں اور ایک چانپ رکھ کر لپیٹیں۔ انہیں اسٹیم کریں یا پھر پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 15 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔






## Darbari Mutton

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton | ½ kg |
| Onion (finely cut) | 1 cup |
| Koshmiri red chillies (ground) | 6 |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| White sesome seeds | 1 tbsp |
| Poppy seeds (ground) | 1 tbsp |
| Coshews (ground) | 8 |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Tomoto puree | 2 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Yogurt | 1 cup |
| Whole dried milk | ½ cup |
| Woter | 1 cup |
| Solt | 1 tsp |
| Clorified butter | 1 cup |
| Spring onion, Cucumber | for garnishing |

### Method:

- Heat clorified butter in o pot; fry onions golden.
- Add red chillies, ginger/gorlic, tomato puree, hot spices ond salt; fry.
- Add sesome seeds, poppy seeds, woter ond mutton; cook till meat is tender.
- Add cashews, dried milk, yagurt, coriander ond green chillies; keep on dum.
- Garnish with spring onion ond cucumber; serve.

## درباری گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| کشمیری لال مرچ (پسی ہوئی) | 6 عدد |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید تل | ایک کھانے کا چمچہ |
| خشخاش (پسی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| کاجو (پسے ہوئے) | 8 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کئے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| ٹماٹو پیوری | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی | ایک پیالی |
| کھویا | ½ پیالی |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| گھی | ایک پیالی |
| ہری پیاز' کھیرا | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں گھی گرم کر کے پیاز سنہری کریں۔ اس میں لال مرچیں' لہسن ادرک' ٹماٹو پیوری' گرم مصالحہ اور نمک ملا کر بھونیں' پھر تل' خشخاش' پانی اور گوشت ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں کاجو' کھویا' دہی' ہرا دھنیا اور ہری مرچیں ملا کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار درباری گوشت ہری پیاز اور کھیرے سے سجا کر پیش کریں۔








## Thai Green Handi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (baneless) | ½ kg |
| Ginger/garlic poste | 1 tsp |
| Yaghurt (whipped) | ½ cup |
| Fresh cream | 300 grams + for garnishing |
| Thai green curry paste | 3 tbsp |
| Hat spices powder | ½ tsp |
| Curry leaves | 15 |
| Onion (boiled and blended) | 1 |
| Butter | 56 grams |
| Woter | ½ cup |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | ¼ cup |

### Method:

- Heat ail in a pat; fry onion, ginger/garlic ond green curry poste till light galden.
- Add chicken, hat spices, curry leoves, water and salt; caak till tender.
- Add yaghurt and cream; fry; odd butter; dish aut.
- Garnish with cream; serve.

## تھائی گرین ہانڈی

اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| تازہ کریم | 300 گرام + سجانے کے لئے |
| تھائی گرین کری پیسٹ | 3 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کڑھی پتے | 15 عدد |
| پیاز (ابلی اور پسی ہوئی) | ایک عدد |
| مکھن | 56 گرام |
| پانی | ½ پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز' لہسن ادرک اور تھائی گرین کری پیسٹ ہلکا سنہری رنگ آنے تک بھونیں۔ اس میں مرغی' گرم مصالحہ' کڑھی پتے' پانی اور نمک ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں دہی اور کریم ڈال کر بھونیں' مکھن ملائیں۔ اسے ڈش میں نکالیں اور کریم سے سجادیں۔








## Rajastani Mutton

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Ginger/gorlic poste | 1 tbsp |
| Coriander powder | 1 tsp |
| Cumin powder | ½ tsp |
| Red chilli powder | 1 ½ tsp |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Woter | 1 cup |
| Solt | 1 tsp |
| Oil | ¼ cup |
| Fresh coriander,<br>Green chillies (finely cut) | for gornishing |

### Method:

- Heot oil in pot; fry mutton with onions, ginger/gorlic, coriander, cumin, red chillies, turmeric ond solt.
- Add woter; cook till tender.
- Add yogurt; fry; odd hot spices; cook for o few minutes.
- Gornish with coriander ond green chillies; serve.

## راجستھانی گوشت

اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | 1½ چائے کے چمچے |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |

ہرا دھنیا'
ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) سجانے کے لئے

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کریں' اس میں گوشت' پیاز' لہسن ادرک' دھنیا' زیرہ' لال مرچ' ہلدی اور نمک بھونیں' پھر پانی ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں دہی ملا کر بھونیں' پھر گرم مصالحہ ملا کر تھوڑی دیر تک پکائیں۔ مزیدار گوشت ہرے دھنیے اور ہری مرچوں سے سجا کر پیش کریں۔






## Honey and Saffron Chops

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Muttan chaps | 1 kg |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Black pepper powder | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Yagurt | 4 tbsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Water | 1 ½ cup |
| Salt | ta taste |
| Oil | ¼ cup |

### Ingredients for sauce:

| | |
|---|---|
| Haney | 3 tbsp |
| Saffron | 1 pinch |
| White vinegar | 3 tbsp |
| Black pepper pawder | 1 tsp |
| Mint leaves | 1 tbsp |
| Oil | ¼ cup |
| French fries | as accampaniment |

### Method:

- Marinate chops with ginger/garlic, crushed and powdered pepper, red chillies, lemon juice, yagurt, cumin and salt; set aside for ½ hour.
- Cook chops with water till tender.
- In separate pat heat ail and fry chops far 5 minutes; smoke with hot coal if desired.
- Cook sauce ingredients in a saucepan for 5 minutes; pour over chops; dish out.
- Serve with french fries.

## شہد اور زاعفران والی چانپیں

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی چانپیں | ایک کلو |
| پیا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی | 4 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پانی | 1½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ¼ پیالی |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| شہد | 3 کھانے کے چمچے |
| زاعفران | ایک چٹکی |
| سفید سرکہ | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پودینے کے پتے | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |
| فرنچ فرائز | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

چانپوں پر لہسن ادرک، کُٹی اور پسی ہوئی کالی مرچ، لال مرچ، لیموں کا رس، دہی، زیرہ اور نمک ملا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ لیں۔ دیگچی میں چانپوں کو پانی سمیت چانپیں گلنے تک پکائیں۔ علیحدہ دیگچی میں تیل گرم کر کے چانپیں 5 منٹ تک تلیں، چاہیں تو کوئلے کا دم دے دیں۔ ساس پین میں ساس کے اجزاء 5 منٹ تک پکا کر چانپوں پر ڈالیں اور ڈش میں نکال لیں۔ انہیں فرنچ فرائز کے ہمراہ پیش کریں۔










## Rava Barfi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Semolino | 250 grams |
| Woter | 1 cup |
| Sugor | 250 groms |
| Desiccated caconut | 50 grams |
| Green cordomom powder | 1 tsp |
| Clarified butter | 125 grams + far brushing |
| Almands, Pistochias (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Heot clarified butter in o wok; caak semalino an law flame till golden; remove fram flame.
- In a seporate wak, heat woter; odd sugar; cook till thick and sticky.
- Add semalina, caconut and cordomom; caak while stirring cantinuausly till the mixture separates from the edges.
- Spread aut on o greased troy; level with o spoon.
- Sprinkle almonds and pistachios on top; cut into squore pieces.

## روابرفی

اجزاء:

| | |
|---|---|
| سوجی | 250 گرام |
| پانی | ایک پیالی |
| چینی | 250 گرام |
| پیا ہوا ناریل | 50 گرام |
| پسی ہوئی چھوٹی الائچی | ایک چائے کا چمچہ |
| گھی | 125 گرام+ چکنا کرنے کے لئے |

بادام پستے (باریک کٹے ہوئے) چھڑکنے کے لئے

### ترکیب:

کڑاہی میں گھی گرم کرکے سوجی ہلکی آنچ پر سنہری رنگ آنے تک پکائیں اور چولہا بند کردیں۔ علیحدہ کڑاہی میں پانی گرم کرکے چینی ڈالیں اور 2 تار بننے تک پکائیں۔ اس میں سوجی' ناریل اور الائچی ڈال کر چمچہ چلاتے ہوئے آمیزہ کڑاہی سے علیحدہ ہونے تک بھونیں۔ اسے چکنی ٹرے پر پھیلائیں اور چمچے سے دباتے ہوئے ہموار کردیں۔ اس پر بادام' پستے چھڑکیں اور چھری کی مدد سے چوکور ٹکڑے کاٹ لیں۔






## Chocolate Hazelnut Mousse

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fresh creom | 2 cups + for gornishing |
| Egg yolks | 4 |
| Sugor | ½ cup |
| Woter | 2 tbsp |
| Hozelnut essence | ½ tsp |
| Corn syrup | 3 tbsp |
| Chocolote hazelnut spreod | 3 tbsp |
| Chocolote (melted) | 196 groms |

### Method:

- Beot creom with on electric beoter till stiff; refrigerote.
- Beot yolks with on electric beoter till they double in volume; odd essence.
- Cook sugor, woter ond corn syrup in o soucepon till sugor dissolves; odd to egg yolks while beoting with electric beoter.
- Add melted chocolote ond hozelnut spreod in creom; mix well with beoter.
- Add egg mixture; mix well with beoter.
- Fill mixture in o piping bog; squeeze into smoll bowls; refrigerote.
- Gornish with creom; serve.

## چاکلیٹ ہیزل نٹ موس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ کریم | 2 پیالی + سجانے کے لئے |
| انڈے کی زردیاں | 4 عدد |
| چینی | ½ پیالی |
| پانی | 2 کھانے کے چمچے |
| ہیزل نٹ ایسنس | ½ چائے کا چمچہ |
| کارن سیرپ | 3 کھانے کے چمچے |
| چاکلیٹ ہیزل نٹ اسپریڈ | 3 کھانے کے چمچے |
| چاکلیٹ (پگھلی ہوئی) | 196 گرام |

### ترکیب:

الیکٹرک بیٹر سے کریم کو سخت ہو جانے تک پھینٹیں اور فرج میں رکھ دیں۔ ایک پیالے میں الیکٹرک بیٹر سے زردیوں کو دگنا ہونے تک پھینٹیں' پھر ایسنس ملا دیں۔ ساس پین میں چینی' پانی اور کارن سیرپ ڈال کر چینی حل ہونے تک پکائیں' اسے الیکٹرک بیٹر چلاتے ہوئے زردیوں میں شامل کر دیں۔ چاکلیٹ اور اسپریڈ کو کریم میں ڈالیں اور الیکٹرک بیٹر کی مدد سے یکجان کر لیں۔ اس میں زردیوں کا آمیزہ ڈال کر الیکٹرک بیٹر کی مدد سے یکجان کریں۔ اس آمیزے کو پائپنگ بیگ میں بھریں اور پیالیوں میں نکال کر فرج میں رکھ دیں۔ اسے کریم سے سجا کر پیش کریں۔

